# قصیدہ

## درمدح سید الساجدین حضرت علی زین العابدین-

ادیب اکبر انیسؔ العصر علامہ سید ابن الحسین نقوی مہدی نظمیؔ اجتہادی

تشنگی آتش تہہ دامانِ لالہ زار ہے
شعلۂ رخسارِ گل آتش ترِ رخسار ہے

ہے زباں سوسن کی لیکن تشنۂ حرفِ سخن
ہے لب گلبرگ لیکن تشنۂ گفتار ہے

تشنۂ سوزِ جنونِ عشق ہیں برگِ چنار
تشنۂ دیدار نرگس دیدۂ بیمار ہے

تشنۂ شبنم ہے ہر لالہ رخ شہر بہار
تشنۂ خندانِ گل ہر بلبلِ گلزار ہے

تشنۂ شانہ گری ہے گیسوئے سنبل کا خم
تشنۂ حسنِ نظر ہر آئینہ رخسار ہے

تشنۂ موجِ شمیم خس ہے پوشاکِ بہار
تشنۂ رنگِ حنائی حسنِ دستِ یار ہے

تشنۂ آزارِ نوکِ خار ہے پائے جنوں
تشنۂ دامانِ وحشت وادئ پُر خار ہے

تشنۂ زنجیرِ قید وبند ہے دیوانگی
تشنۂ آشفتہ سرزنداں کی ہر دیوار ہے

تشنۂ تیغ جفا ہے سرفروشوں کا لہو
تشنۂ خونِ دلِ منصور نوکِ دار ہے

تشنۂ جوئے لبن ہے حسن کا ذوقِ طلب
تشنۂ تیشہ مآلِ عشقِ تیشہ دار ہے

تشنۂ گوشِ ترنّم آشنا ہے سازِ دل
تشنۂ آہنگِ نے فریاد کی جھنکار ہے

تشنۂ آتش ہے جوہر خنجرِ خمدار کا
تشنۂ جوہر صدف میں گوہرِ شہوار ہے

تشنۂ علم حقیقت ہیں حجاباتِ مجاز
تشنۂ اسرارِ سربستہ یمِ افکار ہے

تشنۂ بادہ کشاں ہے آتشِ سیالِ جام
تشنہ صہبائے شعلہ رنگ بادہ خوار ہے

تشنۂ پیشانۂ سجدہ ہے نقشِ پائے دوست
تشنۂ خونِ جبیں سنگِ درِ دلدار ہے

تشنۂ ضبطِ رقم ہے حرف ومعنئ کتاب
تشنۂ قرطاس کلکِ صاحبِ افکار ہے

تشنۂ کنعانِ دل ہے آرزوئے حسنِ دوست
تشنۂ نیلامِ یوسف مصر کا بازار ہے

تشنۂ دیدِ جمالِ دل ربا ہے چشمِ شوق
تشنۂ تابِ نظارہ برقِ حسنِ یار ہے

تشنۂ موج ہوا ہے شعلۂ خونِ حیات
تشنۂ خونِ تمنا موت کا بازار ہے

تشنۂ بیداریٔ فطرت ہے خوابِ زندگی — تشنۂ خوابِ شبستاں فطرتِ بیدار ہے
تشنۂ سالک ہے راہِ مسلکِ عشق و فنا — تشنۂ عشق و فنا کی پہلی منزل دار ہے
تشنۂ رزمِ حیاتِ جاوداں ہے کربلا — تشنۂ ہستیٔ سرمد پیاس میں سرشار ہے
تشنۂ جام فراتِ زندگی بتلا گیا — تشنگی تحریک ہے اقدام ہے رفتار ہے
تشنۂ بیداد قاتل کی ہنسی سمجھا گئی — تشنگی سرکش نہیں لیکن بڑی خود دار ہے
رہبرانِ جادۂ عشق و وفا کی تشنگی — یا چراغِ خانۂ زنداں ہے یا تلوار ہے
تشنگی ہے بے صدا تفسیرِ آیاتِ اللہ — تشنگی شمشیرِ حق کی بے صدا جھنکار ہے
تشنگیٔ سید سجاد ہے سوزِ سکوت — تشنگیٔ بنتِ حیدر خطبۂ دربار ہے
تشنگی حدِّ رضا میں عابدِ بیمار کی — پاؤں میں جکڑی ہوئی زنجیر کی جھنکار ہے
موڑ دیتی ہے کلائی موت کی یہ تشنگی — یہ خروشِ زندگی ہے جذبۂ بیدار ہے
مطلعِ رنگیں پڑھو نظمیؔ غزل کے رنگ میں — بادۂ مدحت سے پوری انجمن سرشار ہے
چشمِ عابدؑ، حسنِ چشمِ نرگسِ بیمار ہے — کاکلِ سجادؑ، رشکِ سنبلِ گلزار ہے
یوسفِ بازار کوفہ یوسفِ زندانِ شام — یوسفِ کنعانِ زہراؑ، عابدؑ بیمار ہے
ظلم کے زنداں کی دیواریں بہت اونچی سہی — تیری مظلومی سے لیکن پست ہر دیوار ہے
تو سرِ مولائے دو عالم کا تاجِ افتخار — تو حبیبؐ کبریا کے فرق کی دستار ہے
تو چراغِ خانۂ مشکل کشا کی روشنی — تو بہارِ گلستانِ احمدؐ مختار ہے
مسطرِ قرطاسِ آیات الٰہی کی طرح — تیرے پائے ناز کا سیدھا خطِ رفتار ہے
نغمۂ تسلیم، صوتِ قرأتِ قرآنِ پاک — نغمۂ صبر و رضا زنجیر کی جھنکار ہے
تیری چشمِ غم کے آنسو ہیں سراجِ آگہی — تیرا نقشِ پا چراغِ جادۂ ایثار ہے
تیری مظلومی نے اُلٹا شام میں تختِ یزیدؔ — تیری خاموشی دمِ شمشیر جوہر دار ہے
رزم گاہِ شام میں اے ورثہ دارِ ذوالفقار — تیرے ابرو کی شکن کھنچتی ہوئی تلوار ہے
ہے متاعِ زندگانی تیرا کردارِ جمیل — سیرتاً تو ہے توانا صورتاً بیمار ہے
حُبِّ اہل بیت میں نظمیؔ بھی غالبؔ کی طرح — میکدے میں ہند کے سرمست ہے سرشار ہے